وقت آن کا یہ دعوی کہاں تک صحیح ثابت ہوسکتا ہے ۔ اس وقت الکشن کے لئے کیا آپ کو دوسرے ذرائع تو استعمال کرنا نہیں پڑینگے ۔ آج ہندوستان کے انقلابی قوتیں نئے سماج کے علمبردار کے روپ میں سامنے آرہے ہیں ۔ ایک نیا انقلابی انسان پیدا ہوچکا ہے ۔ اب ہمیں مسائل پر ٹھنڈے دل سے غور کرنا چاہیئے اس کے بعد ہی ہم اور آپ مل جل کر ایسی فضاء پیدا کرسکتے ہیں ۔ ایسا اتحاد اور ایسی یکجہتی پیدا کرسکتے ہیں کہ اگر باہر کی قوتیں ہماری آزادی کو غصب کرنا چاہیں تو اس کا مقابلہ کیا جاسکے ۔ لفٹسٹ پارٹیوں کی جانب سے اور خاص طور پر ہماری پارٹی کی جانب سے برابر یہ اعلان کیا جاتا رہا ہے کہ اگر ایسی صورت حال پیش آئے تو سب پارٹیوں کا مکمل اتحاد کانگریس پارٹی حاصل کرسکتی ہے ۔ لیکن یہ حالات پیدا نہ ہوئے تو کیا ہو گا میں ان اندیشوں کا اظہار اس وقت نہیں کروں گا ۔ کیونکہ اس وقت بجٹ پر ڈسکشن ہورہا ہے ۔

بجٹ کے موضوع پر آتے ہوئے میں یہ عرض کروں گا کہ ہمارے سامنے جو فوری مسائل ہیں یہ بجٹ ان کی طرف توجہ نہیں دیتا ۔ اس لئے یہ بجٹ ایک ناکام بجٹ ہے ۔ میں اگر یہ کہوں تو بیجا نہ سمجھا جائے کہ یہ بجٹ ایک بیمار ادمی کی طرح ہے جو قریب مرگ ہے ۔ اس کے چہرے پر زردی چھائی ہوئی ہے ۔ اس کی صحت کی اگر چیکہ توقع نظر نہیں آرہی ہے ۔ لیکن مشترکہ کوشش سے اگر اس کا علاج کیا جائے تو اس کو صحت یابی ہوسکتی ہے ۔ اس کی صحت یابی کے لئے جو ٹانکس دینا چاہیئے ان کا اس میں ذکر نہیں ہے ۔ اگر ذکر بھی آتا ہے تو سرسری طور پر نظر آتا ہے ۔ میں آنریبل فینانس منسٹر ۔ دوسرے ارباب مقتدر اور کانگریس پارٹی سے آخر میں یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ہمارے ان سوالات کو حل کرنے کے لئے بجٹ کا ڈھانچہ اس طرح سے بنانے کی کوشش کی جانی چاہیئے جس طرح کے عوام کے تقاضے اور ان کے مطالبات ہیں ۔ بجٹ اسپیچ میں آنریبل فینانس منسٹر صاحب نے جن اندیشوں کا اظہار کیا یا جن توقعات کا اظہار کیا اون کو ایک طرف رکھتے ہوئے حقیقی حالات آبجکٹیو تجاویز کی جانب اشارہ کروں گا اور چند چھوٹی چھوٹی باتوں کی جانب توجہ دلاتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔ بجٹ اسپیچ میں بیروزگاری کا ذکر کیا گیا ہے ۔ بیروزگاری بھیانک طریقہ پر بڑھ رہی ہے ۔ امپلائمنٹ اکسچینج کے اعداد و شمار دیکھنے کی ضرورت نہیں کیونکہ وہاں کتنے لوگ جاکر کارڈ حاصل کرتے ہیں کہنے کی ضرورت نہیں ہے ۔ سرسری اندازے کے مطابق یہ کہا جاسکتا ہے کہ حیدرآباد ریاست میں تقریباً ڈھائی لاکھ آدمی ایسے ہیں جو بالکل بیروزگار ہیں یا ان کی ایک بڑی تعداد بیروزگار ہے ۔ اور اس میں مسلسل اضافہ ہوتا جا رہا ہے ۔ پچھلے چند مہینوں میں دس ہزار آدمی بیروزگار ہوگئے ہیں ۔ پرانی مل اور رسد میں تخفیف کی وجہ سے جو لوگ بیکار یا بیروزگار ہوگئے ہیں اگر ان کے خاندان والوں کو بھی ملالیا جائے تو یہ تعداد بڑھ جاتی ہے ۔ ایک طرف تو بیروزگاری بڑھتی جارہی ہے اور دوسری طرف دوسرے پہلو بھی ہیں یعنی ہمارا تعلیمی پہلو ۔ ہمارا ثقافتی پہلو اور معاشی پہلو ۔ ان سے بھی غفلت اور بے پروائی برتی جارہی ہے ۔ جس کا نتیجہ یہ ہے کہ ہمارے عوام ذہنی اور

معاشی بحران میں مبتلا ہوگئے ہیں۔ اگر کسی سلسلہ میں درخواستیں دیجاتی ہیں نمائندگیاں کی جاتی ہیں تو کوئی توجہ نہیں دی جاتی ہے۔ اس کے لئے عوام کو جاکر منسٹروں کے مکانوں کی دیواروں سے سرٹکرانا پڑتا ہے۔ اور چھوٹی چھوٹی باتیں منوانے کے لئے ان کی خوشامدیں کرنی پڑتی ہیں پھر بھی کوئی نتیجہ نہیں نکلتا میں اس سلسلہ میں ایک مثال دوں گا۔ مجھے معلوم نہیں کہ متعلقہ منسٹر موجود ہیں یا نہیں۔ حیدرآباد کے اندر سی۔ آئی۔ بی کے مکانات کا مسئلہ پچھلے سات آٹھ مہینوں سے حکومت کے سامنے آرہا ہے۔ ان کے کرایوں میں اضافہ کیا گیا ہے اس کے لئے ریپریزنٹیشن ہوا تو منسٹر صاحب نے کہا کہ ہمدردانہ غور کیا جائیگا۔ لیکن آج تک کوئی ہمدردانہ غور نہیں ہوا۔ ہر ہمدردانہ غور بھول بھلیاں میں پڑکر ختم ہوجاتا ہے۔ سی آئی۔ بی کے مکانوں میں رہنے والے پانچ ہزار لوگوں کا یہ مسئلہ ہے۔ میں مثال کے طور پر یہ چیز پیش کررہا ہوں ورنہ ایسے ہزاروں مسائل ہیں جن کو اب تک حل نہیں کیا جاسکتا۔ حال ہی میں ان مکانات کے رہنے والے لوگوں سے کہدیا گیا ہے کہ آٹھ دن کے اندر مکانات خالی کردئے جائیں۔ متعلقہ منسٹر یہ بتائیں کہ کیا اس کے معنی یہ نہیں کہ ان مکانات میں رہنے والے ان کو چھوڑ کر چلے جائیں۔

جس طرح زمین سے کسانوں کو بیدخل کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے اوسی طرح مکانوں سے ان غریبوں کا تخلیہ کرانے کی سعی کی جا رہی ہے اور اس طرح انکو سر چھپانے کا جو آسرا ہے اوسکو ختم کرنے کی کوشش کی جا رہی ہے۔ اون سے تین مہینے کے پیشگی کرائے کا مطالبہ اوس بڑھائی ہوئی شرح کرایہ کے لحاظ سے کیا جا رہا ہے جو دو سو فیصد تک بڑھائی گئی ہے اور انکو یہ دھمکی دیجا رہی ہے کہ اگر اسکی تکمیل نہ کی جائے تو ان مکانوں میں نہیں رہ سکتے مکانات چھوڑنا پڑیگا۔ ایک چھوٹا سا مسئلہ جو چند ہزار لوگوں سے متعلق ہے اطمینان بخش طریقہ پر حل نہیں کیا جا رہا ہے اور وہ غریب سخت پریشان ہیں۔ جب کوئی ریپریزنٹیشن کیا جاتا ہے جب کوئی نمائندگی کی جاتی ہے یا ارباب اقتدار سے رجوع ہوتے ہیں تو اون سے ہمدردانہ غور کا وعدہ تو کیا جاتا ہے اسی طرح کا وعدہ تین چار مہینے پہلے بھی کیا گیا تھا لیکن ابتک ایفا نہیں کیا گیا جسکی وجہ سے ہم یہ سمجھنے پر اپنے آپ کو مجبور پاتے ہیں کہ اسطرح کے ہمدردانہ غور کے وعدے محض ٹال مٹول کی خاطر کئے جاتے ہیں۔ اگر حکومت کی اس ٹال مٹول کی پالیسی کے بارے میں مختلف گوشوں سے کچھ آوازیں بلند ہوتی ہیں یا یہ باتیں حکومت کے علم میں لائی جاتی ہیں اور اس طرف توجہ کرنے کے لئے کہا جاتا ہے تب بھی حکومت ان امور پر غور کرنے کے لئے تیار نہیں معلوم ہوتی۔ اسکے ساتھ ساتھ بہت سے شہری مسائل ہیں دیہاتی مسائل ہیں کسانوں کے مسائل ہیں اور صنعتی مسائل ہیں جن سے لاپروائی برتی جا رہی ہے۔ ان سارے مسائل کا ایسا بوجھ ہے جسکو ہٹانے کے لئے محنت کش عوام اور درمیانی طبقے سے تعلق رکھنے والے افراد ہر حکومت کے دور میں دو ڈھائی سال سے مسلسل کوشش کررہے ہیں لیکن ابتک وہ منزل تک نہیں پہنچ سکے۔ منزل تک پہنچنا تو ایک طرف

وہاں نشان منزل بھی نہ پاسکے - جب کوئی راستہ اس طرف سے بتایا جاتا ہے تو یہی جواب ملتا ہے کہ روپیہ نہیں ہے - اس بارے میں ایک فارسی مقولہ میں عرض کرونگا (چیف منسٹر صاحب تشریف نہیں رکھتے ہیں وہ فارسی سے شغف رکھتے ہیں اور فلسفی بھی ہیں ) مشہور ہے کہ '' تا تریاق از عراق آوردہ شود - مارگزیدہ مردہ شود،، یعنے سانپ کے کاٹے کا علاج کے لئے عراق سے جبتک تریاق لایا جائیگا سانپ کا کاٹا ہوا شخص مر بھی جائیگا - یہاں کا محنت کش طبقہ کسان مزدور اور درمیانی طبقہ کا یہی حال ہے آج وہ مرنے کے قریب ہے پچھلے سال جب ملک میں مہنگائی زیادہ بڑھی اور کچھ علاقوں میں قلت کے آثار رونما ہوئے تو کئی لوگ فاقہ کشی سے مر گئے اور آج جو زندہ ہیں وہ بھی کسی طرح زندہ نہیں کہے جاسکتے بلکہ زندہ درگور بن گئے ہیں یہ حالات ہیں یہ مسائل ہیں ایسے چھوٹے چھوٹے مسائل ہیں کہ انکا حل کرنا ضرور ہے - جب ان امور کے متعلق کہا جاتا ہے تو حکومت کے ارباب اقتدار اس سے چشم پوشی کرتے ہیں - آج حالات ایسے ہیں کہ انسان اپنے چھوٹے موٹے معمولی گھریلو بجٹ کو متوازن کرنا چاہے تو نہیں کرسکتا - خود حکومت جو وسیع ذرائع آمدنی رکھتی ہے اپنے ملک کے بجٹ کو بیالنس نہ کرسکی تو اس سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ لاکھوں کروڑوں انسانوں کے گھریلو بجٹ کا کیا حال ہوگا وہ کسطرح چل رہے ہوں گے - کسان اور مزدور طبقے کو لیجئے - درمیانی طبقہ کو لیجئے - کلرکس وغیرہ اور عام بیوپاریوں کو لیجئے - انکی آمدنیوں کے تناسب کا حکومت کے ذرائع آمدنی سے کیا تناسب ہے اسکا اندازہ کیجئے اور پھر غور کیجئے کہ ان کی آمدنیوں کا تناسب کتنا کم ہے - جو تنخواہ افسروں کو ملتی ہے اور جو منافع سرمایہ داروں کو حاصل ہو رہے ہیں اوس لحاظ سے چھوٹے طبقات کی آمدنی کا تناسب کیا ہے اور اسکے ساتھ ساتھ اسپر بھی غور کیجئے کہ گرانی کا تناسب کیا ہے - زمانہ گذشتہ سے حال کا تطابق کیجئے تو آپکو اندازہ ہوگا کہ گرانی کس درجہ زیادہ ہوگئی ہے - پھر اندازہ کیجئے کہ انکی زندگیاں کسطرح گزرتی ہونگی - کسی بھی گھر میں جائیے اور دیکھئے کہ انکی زندگی کس انداز سے گزر رہی ہے - انکے کنبہ کے لوگ مختلف کام کرتے ہیں اسکے باوجود کس تنگ حالی عسرت و مصیبت سے انکی گزر بسر ہوتی ہے - حیدرآباد کے بجٹ کا یہ ہے وہ معاشی اور صنعتی پہلو جس پر میں نے اپنے خیالات کا اظہار کیا ہے - اپنی جانب سے اور اپنی پارٹی کی جانب سے یقیناً بڑی خوشی کے ساتھ نہایت فراخدلی کے ساتھ مشورے دینے اور دست تعاون بڑھانے کے لئے ہم تیار ہیں لیکن اس ہاتھ سے کانگریس کے ہاتھ ملنے میں اور ملکر آگے بڑھنے میں جو دقتیں ہیں وہ بنیادی دقتیں ہیں - نظریات کا بنیادی فرق ہے - اس فرق کا موجودہ جو انداز ہے اس سے نہیں مٹایا جاسکتا جب تک کانگریس کم از کم کچھ لین دین کی پالیسی پر کاربند نہوں یہ مسائل حل نہیں ہوسکتے - جن حالات سے ہم گزر رہے ہیں وہ اسلئے باقی ہیں کہ ابھی تک سرمایہ دارانہ و جاگیردارانہ مفادات باقی ہیں - مفادات حاصلہ کو باقی رکھنے کا تصور کار فرما ہے - مقصود یہ ہے کہ انکو فائدہ پہنچے - ان باتوں کے خلاف آواز اٹھائی جاتی ہے تو ایک آنریبل ممبر فرماتے ہیں کہ آپکے پیٹ میں

کیوں درد ہو رہا ہے ۔ لیکن میں کہونگا کہ یہ وہ حالات ہیں جنہیں دیکھکر پیٹ میں نہیں بلکہ دل میں درد ہوتا ہے ۔ جو حقیقت شناس لوگ ہیں جو ایماندار لوگ ہیں ان کا ان حالات کو دیکھکر تڑپ اٹھنا ایک فطری امر ہے ۔ انکے دل میں دردکا ہونا لازمی ہے ۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ایک طرف تو وہ ساہوکار اور زمیندار ہیں جو عیش و آرام کی زندگی بغیر کسی محنت کے تن آسانی کے ساتھ گزار رہے ہیں اور دوسری طرف لاکھوں کروڑوں محنت کش عوام ہیں درمیانی طبقے کے لوگ ہیں جو باوجود شبانہ روز کی محنت کے پیٹ بھر روزی نہیں پاسکتے اور دوسرے مفاد برست طبقات برابر لوٹ کھسوٹ کی پالیسی پر کار بند ہیں ۔ یہ وہ حالات ہیں جنہیں دیکھکر دل میں درد ہونا لازمی ہے ۔ میری حکومت سے اور کانگریس پارٹی میں جو ایماندار اور سچائی پسند لوگ ہیں ان سے درد مندانہ اپیل ہے کہ ہماری صنعتی ترقی زرعی خوش حالی اور آمدنی کی فراوانی کے جو مسائل ہیں ان پر سنجیدگی کے ساتھ غور کیا جائے اور یہ سوچا جائے کہ ان مقاصد کو کسطرح سے حاصل کیا جاسکتا ہے ۔ اور کون کونسی اسکیم بنائی جاسکتی ہیں جنکو روبعمل لاکر ہم منزل مقصود تک پہنچ سکیں اور پبلک سکٹر کو آگے بڑھانے کے لئے ہم کچھ کام کرسکیں ۔ اگر ایسے حالات پیدا ہوجائیں اور ہمارے مالیہ کا بیشتر حصہ عوام کی بہبودی و ترقی پر صرف کیا جائے تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ بجٹ خسارے کا ہوتو کوئی ہرج نہیں ہے ۔ اگر محنت کش عوام پر بار ڈالے بغیر ٹیکسس عائد کئے جاتے ہوں تو کئے جائیں ۔ اور پانچ کروڑ خسارے کا بجٹ بھی بنتا ہوتو بننے دیجئیے یقیناً ہم اسکا خیر مقدم کرینگے ۔ لیکن ہم اپنی منزل مقصود تک پوری طرح نہ بھی پہنچ سکیں تو کم ازکم ہمیں یہ سمجھنے کی تو گنجائش ہوگی کہ ہم منزل کے قریب قریب پہنچ گئے ہیں ۔ ان الفاظ کے ساتھ میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں ۔

**شری سری ہری** ۔ مسٹر اسپیکر سر ۔ اس بجٹ کے بارے میں جو مباحث کل سے ہو رہے ہیں ان میں اپوزیشن کی جانب سے اس بجٹ کو کئی نام دئے گئے ہیں ۔ بعض لوگوں نے کہا کہ جاگیر داری بجٹ ہے ۔ بعضوں نے کہا کہ یہ نظام شاہی بجٹ ہے اور بعضوں نے کہا کہ یہ سامراجی بجٹ ہے اور کسی نے کہا کہ یہ دیوالیہ بجٹ ہے ۔ اسطرح بجٹ کو کئی نام دئے گئے ہیں لیکن میں صرف اتنا کہونگا کہ یہ سنہ ۱۹۵۴ - ۱۹۵۵ع حیدرآباد اسٹیٹ کا بجٹ ہے ۔ یہ بجٹ دیوالیہ بجٹ نہیں ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ اسکے سمجھنے میں کچھ تسامح ہوا ہے ۔ بتایا گیا ہے کہ ۶۳ کروڑ کا قرضہ ہے ۔ سوا دو کروڑ

سلک رہ جائیگی ۔ شاید ان ہندسوں کو دیکھکر مایوس ہوگئے ہیں لیکن یہ مایوسی کچھ ٹھیک نہیں ۔ مایوسی کی کوئی وجہ نہیں ہے ۔ اگر کسی کو یہ معلوم ہوتا کہ حکومت کو وصول شدنی رقومات کتنی ہیں تو اسکا اندازہ ہوتا کہ حکومت کی مالیت کتنی ہے ایسی صورت میں دیوالیہ بجٹ کہنے کی ضرورت پیش نہ آتی ۔ اسکے ساتھ ساتھ سامراجی بجٹ بھی کہا گیا ہے ۔ سامراجی بجٹ کے سلسلہ میں یہ دلیل پیش کی گئی

ہے کہ کانگریس نے سنہ ۱۹۴۷ع میں انگریزوں کے ہاتھ سے حکومت حاصل کی لیکن جس زمانے میں جس طرز پر انگریزوں کی حکومت میں کام چلا کرتا تھا اوسی نمونے پر آج بھی کام چل رہا ہے .. وراثت میں وہ ساری چیزیں ملی ہیں .. سامراجی بجٹ کہنے کے یہ وجوہات بتائے گئے ہیں - میں بتاؤنگا کہ واقعی طور پر حکومت کانگریس کے ہاتھ میں آنے کے بعد کونسی کونسی تبدیلیاں کی گئیں - خاص کر حیدرآباد اسٹیٹ کے متعلق اگر ہم غور کریں تو معلوم ہوگا کہ یہ ایک مطلق العنان حکومت تھی وہ ختم ہوچکی ہے - اسکے بعد سب سے بڑا جو کام کیا گیا وہ یہ ہے کہ حیدرآباد اسٹیٹ کے چالیس فیصد رقبے پر جاگیر داروں کا قبضہ تھا وہ برخاست کردیا گیا - یعنی جاگیری عوام پر جو زیادتیاں ہوتی تھیں وہ ختم ہوگئیں اور جاگیری ایریاز پر جو ڈبل - ٹربل ( Double-Trible ) دھارے عائد کئے جاتے تھے وہ بند ہوگئے ہیں اس طرح جاگیر داری کو ختم کرتے ہی لینڈ ٹیننسی ( Land tenancy ) کا قانون پاس کیا گیا اسکی وجہ سے زمینداری بھی ختم ہوگئی - اس بجٹ کو پولیس بجٹ کا نام بھی دیا گیا ہے - اس بجٹ میں پولیس کے نام سے اخراجات شامل ہونے کی وجہ سے شاید اسکو پولس بجٹ کا نام دیا گیا ہے - لیکن اس پرشاید غور نہیں کیا گیا کہ پہلے پولس کے نام سے جو اخراجات بجٹ میں شامل تھے اوسکی بہ نسبت اس سال کمی ہوگئی ہے - سنہ ۵۲ - ۱۹۵۳ع میں ایکچوول ۳ کروڑ ۷۹ لاکھ ۹۰ ہزار یعنی تقریباً چار کروڑ روپیہ پولیس کی مد کے لئے رکھا گیا تھا اور اب سنہ ۱۹۵۴ - ۵۵ع کے لئے تین کروڑ ۴۲ لاکھ ۴۵ هزار روپیہ رکھا گیا ہے - اس طرح گویا تقریباً ۷۰ لاکھ کی کمی ہوگئی ہے - اور یہ تو رقم بھی جو رکھی گئی ہے وہ پچھلی ہسٹری ( History ) کے لحاظ سے اگر دیکھا جائے تو ناواجبی نہیں ہے - حیدرآباد اسٹیٹ کے لئے پولیس کی ضرورت ہے - پچھلے واقعات اپنے سامنے رکھیں تو معلوم ہوگا کہ واقعی طور پر حیدرآباد میں پولیس کی ضرورت ہے - حیدرآباد کی آبادی کے لحاظ سے اگر ہم پولیس کے اخراجات کو تقسیم کریں تو فی کس ڈیڑھ روپیہ خرچہ آتا ہے - پولیس کا کام ساری آبادی کی جان مال عزت اور جائداد کی حفاظت کرنا ہے - ان تمام چیزوں کی ذمہ داری پولیس پر ہے اور اسی سے عوام کو طمانیت ہوتی ہے - اسلئے میں کہونگا کہ پولیس پر جو فی کس ڈیڑھ روپیہ خرچہ کیا جا رہا ہے وہ زیادہ نہیں ہے - مثال کے طور پر ہم دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ اگر ہم جائداد کی حفاظت کے لئے اور مکان کی حفاظت کے لئے کسی کو ملازم رکھیں تو اوس ملازم کی تنخواہ کا مالک مکان پر جو خرچہ عائد ہوتا ہے وہ اسکو برداشت کرنا ہی پڑتا ہے ورنہ جائداد کی حفاظت نہیں ہوسکتی اس لحاظ سے دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ اتنے بڑے اسٹیٹ اور اتنے بڑے پاپولیشن کی حفاظت و نگرانی کے لئے پولیس کا ہونا ضروری ہے اور یقیناً ضروری ہے - جو رقم رکھی گئی ہے وہ زیادہ نہیں ہے - صفحہ (۸۳) اگر ہم دیکھیں تو معلوم ہوگا کہ سال گذشتہ اور سال پیوستہ کے مقابلہ میں تعمیری کاموں پر زیادہ رقمیں رکھی گئی ہیں مثلاً ایجوکیشن ڈپارٹمنٹ پر زیادہ خرچہ ہو رہا ہے - مڈیکل ڈپارٹمنٹ کے لئے زیادہ رقم رکھی گئی ہے - پبلک ہلتھ

اگریکلچر ویٹرنری ۔ سیول ورکس۔ وغیرہ ان مدات بر زیادہ رقومات خرچ کئے جارہے ھیں اگر ان زائد اخراجات کوناجائز تصور کریں یا غیر ضروری تصورکریں تو ھم اس کو صحیح نہیں سمجھینگے ۔وجہ یہ ھے کہ یہی محکمے ھیں جو ملک میں رھنے والوں کے معیار زندگی کو بڑھاتے ھیں ۔ ان محکمہ جات کے ذریعہ ھم عوام کے معیار زندگی کو بڑھاسکتے ھیں ۔میں سمجھتا ھوں کہ آنربل ممبرس نے کیپیٹل اکسپنڈیچر ( Capital expenditure ) پر نظر نہیں ڈالی ھے ۔ اگر اسکو دیکھیں تو پتہ چلیگا کہ ۵۴ - ۵۵ میں کیاپیٹل اکسپنڈیچر کے نام سے حیدرآباد اسٹیٹ میں ۸ کروڑ ۸۴ لاکھ ۵۶ هزار روپے کا خرچ پایا جاتا ھے ۔کیاپیٹل اکسپنڈیچر کے معنی یہی ھیں کہ یہی جائداد ھمارے ملک میں رھنے والی ھے ۔ اور اس جائداد سے حکومت کو ھمیشہ استفادہ کا حق رھیگا ۔ اس سلسلے میں میں یہ کہونگا کہ سال گزشتہ انعام برخاست کرنے کے بارے میں بل پیش نہیں ھوا ممکن ھے کہ وہ بل سال حال پیش ھوکر اسمبلی سے منظور ھو جائے ۔ اس کی وجہ سے حکومت کو ۱۴ لاکھ روپئے کا فائدہ ھوگا ۔ اسی طریقہ سے منصبداری کو بھی برخاست کرنے کا بل پیش ھوکر منظور ھو جائے تو اس سے بھی کافی فائدہ ھوگا ۔

اس موقع پر اکثر ارکان نے پالیسی کے بارے میں کہا ۔ پالیسی کے بارے میں میں یہ عرض کروں گا کہ جو حکومت ڈیموکریسی کے اصول پر بنتی ھےجو ڈیموکریسی کے اصول کی بناء پر الکشن لڑکر بر سر اقتدار آتی ھے اسی الکشن میں ھر ایک پارٹی اپنا مینی فیسٹو ( Manifesto ) پیش کرکے یہ بتلا دیتی ھے کہ اس جماعت کی پالیسی کیا رھیگی ۔ میں یہ کہوں گا کہ کانگریس نے الکشن میں حصہ لیتے ھوئے عوام کو اپنے مینیفیسٹوکے ذریعہ یہ بتلا دیا کہ کانگریس کی پالیسی کیا رھیگی ۔ بہت ممکن ھےاس پالیسی کو عمل میں لانے میں کچھ دیری واقع ھورھی ھو۔ لیکن اس دیری کا نا جائز فائدہ اٹھاتے ھوئے اس پالیسی کے نتیجوں کا کریڈٹ( Credit ) دوسری پارٹیاں نہیں حاصل کرسکتیں۔ مجھے یہ بھی کہنا ھے کہ آنریبل ممبرس نے بجٹ اور راج پرمکھ کےاڈریس کےموقع پر تقریریں کیں۔ لیکن بجٹ پر وھی تقریریں دھرائی گئیں جو راج پرمکھ کے اڈریس کے موقع پر کیگئی تھیں۔ حالانکہ دونوں تقریریں الگ الگ نوعیت کی ھونی چاھئیں۔ بجٹ کےموقع پر ملک کےاکنامک ( Ecomamic ) فینانس اور اڈمنسٹریشن کے بارے میں بحث ھونی چاھئیے ۔ اور راج پرمکھ کے اڈریس کے موقع پر حکومت کی پالیسی کےبارے میں تقریر ھونی چاھئیے ۔ لیکن بدقسمتی یہ ھے کہ ھمارےھاؤس میں اب بھی وھی تقریریں سننے میں آئیں جو پہلے ھوچکی ھیں۔

میں آنریبل فینانس منسٹر سے دریافت کرنا چاھتاھوں کہ حیدرآباد کے محکمہ جات مال آبکاری اور جنگلات میں واقعی طور پر کس قدر بقایا جات ھیں۔ اگر یہ معلوم ھوتو صحیح

خسارہ کا اندازہ ہوسکتا ہے - اور دیہ الیہ بجٹ کا ٹا ٹیل دینے کی جو کوشش کی جارہی تھی وہ ٹائیٹل بھی نہیں دیا جاسکتا تھا - ساتھ ہی ساتھ میرا سجیشن یہ ہے کہ بڑے بڑے پراجکٹس پر کروڑوں روپیہ خرچ ہوتا ہے لیکن جب ہم اس خرچہ سے آمدنی کو دیکھتے ہیں تو کروڑوں رپیوں کے مقابلہ میں آمدنی لاکھوں میں ہوتی ہے - اس سے فائدہ معلوم نہیں ہوتا - میں آنریبل فینانس منسٹر سے استدعا کروں گا کہ اس بارے میں خاص طور پر توجہ دیکر فیگرس معلوم کرائیں -

کروڑ گیری برخاست کرنے کے سلسلے میں گذشتہ سال آنریبل فینانس منسٹر نے اطمینان دلایا تھا کہ اپریل ۵۴ ع سے کسٹمس ڈیوٹی ختم ہو جائیگی - لیکن سالحال کے بجٹ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس سال بھی کروڑگیری رکھی جارہی ہے - میں اس سلسلے میں یہ سجیشن دوں گا کہ سیلس ٹیکس کی وصولی بھی صحیح طریقہ پر نہیں ہو رہی ہے - حسابات صحیح طور پر پیش نہیں کئیے جاتے - جسکی وجہ سے سیلس ٹیکس جس طرح وصول ہونا چاہیئے نہیں ہورہا ہے - اس طرح سیلس ٹیکس پر پوری طرح توجہ دی جاکر کسٹمس کے برخاست کرنے سے ہونے والی کمی کی بھر پائی کرلی جاسکتی ہے - کروڑ گیری کے برخاست ہونے کی تجویز سے عوام کو بھی کافی پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑرہا ہے کیونکر وہاں کے لوگ یا تو سابقہ عادت کے لحاظ سے یا اس خیال سے کہ اب تو یہ محکمہ بندھی ہونےوالا ہے جتنا نفع کماسکتے ہیں اسی عرصہ میں کماپیں اس نیت سے بیحد بد عنوانیاں کررہے ہیں -

بجٹ دیکھنے سے یہ بھی نہیں معلوم ہوتا کہ الکٹرسٹی پر اصل خرچ کتنا ہورہا ہے اور آمدنی کیا ہے - اس کی تفصیلات نہیں ہیں - وہ بھی بجٹ میں ہونے چاہئیں -

ان سب حالات کے پیش نظر میں آنریبل فینانس منسٹر کو مبارکباد دیتا ہوں کہ انہوں نے حالات کا جائزہ لیکر صحیح طور پر متوازنہ پیش کیا - اور اپنڈکس (سی) میں جو نیوایٹمس بتلائے گئے ہیں وہ بھی کافی تشفی بخش ہیں گذشتہ تین سال میں جو تجربہ حاصل ہوا اس کے لحاظ سے سب چیزیں اس میں شامل کی گئی ہیں -

آخر میں میں فینانس منسٹر کو مبارک باد دیتے ہوئے یہ عرض کروں گا کہ کم از کم آئندہ سال کے بجٹ میں کروڑ گیری کو نہ رکھیں -

श्री. रूखमाजी घोंडीबा पाटील :—मिस्टर स्पीकर सर, जो बजट जागीरदारी, मक्तेदारी, मनसबदारी, रूसुमदारी और अुसके साथ साथ जमीनदारी आदि को कुछ न कुछ धक्का देकर आगे बढ़ कर ऑनरेबल फायनान्स मिनिस्टर साहब ने हाअुस के सामने पेश किया है अुसके लिये मैं अिस बजट को पुरोगामी बजट कहता हूं, और साथ साथ आनरेबल फायनान्स मिनिस्टर साहब को धन्य-वाद देता हूं। अभी अभी अेक ऑनरेबल मेंबर ने कहा कि अगले साल तक करोडगिरी को खतम कर दिया जाय लेकिन अुसकी मांग से मैं पूरी तरह सहमत नहीं हूं। मैं नहीं चाहता कि अगले साल तक हमको अिसके लिये रूकना चाहिये। जहां तक हो सके करोडगिरी को हमें आज ही

खतम करना चाहिये यह मेरी मांग है। करोडगिरी के बारे मे जो कहा गया है वह कोओी नओी बात नही है। जिस वक्त हम सरंजामशाही के खिलाफ आंदोलन करते थे, स्वराज्य की मांग करते थे अुस वक्त से हमारी यह मांग रही है। देहात के लोग स्वराज्य के माने नही समझते थे लेकिन करोडगिरी खतम करने के नारे लगाकर ही हमने लोगों मे जोश पैदा किया और स्वराज्य प्राप्त करने के लिये अुनको अेक जगह लाकर लडने को हिम्मत अुन मे पैदा की है। आज हमारे हैदराबाद स्टेट के १६ जिलों के देहातियों की मांग है कि करोडगिरी को खतम कर देना चाहिये, यह सिर्फ हम लोगों की मांग नहीं है बल्कि गरीब मजदूर और काश्तकारों की भी यह मांग है। अिस लिये मै अिस साल कस्टम के लिये कोओी प्रोवीजन रखना बिल्कुल नामुनासिब समझता हूं। स्वराज्य के आंदोलन मे हमने करोडगिरी के नाम पर हजारों लोगों को अेकठ्ठा किया है। जब रजाकार सताते थे तो अपनी मां बहनों की रक्षा के लिये अुनके पास अुस वक्त कोओी हतियार नही रहते थे। अुस वक्त अुन्होंने पत्थर और गोफन से रजाकारों की गोलियों का मुकाबला किया था। टाकली गांव मे रजाकारों ने धुम मचाओी थी। अुसका मुकाबला करने के लिये हजारों की तादाद में गरीब किसान और मजदूर जमा हो गये थे। अुस वक्त हरिभाअु जगताप नामी अेक किसान रजाकारों का गोफन से मुकाबला करते हुअे गोली का शिकार हूआ था। अुसी वक्त अेक काश्तकार अिसी तरह से बेलपुरी गांव में भी रजाकारों के मुकाबले में मारा गया था। मुझे अब याद आता है और दुःख भी होता है कि जब अुसकी लाश पंचनामे के लिये लाओी गओी तो अेक रजाकार ने लाश को लाथ मारी। अुस वक्त हम कहते थे कि हमारी सरकार स्थापित होगी तो सब से पहले हम करोडगिरी को खतम करेंगे। अुस वक्त कांग्रेस कमेटी के अध्यक्ष की तरफ से भी हमको सर्क्यूलर भेजे जाते थे कि अिसी नारे को लेकर लोगों में जागृति पैदा करो। मुझे तारीख वगैरा बराबर याद नही लेकिन शायद अुस वक्त हमारे आज के मिनिस्टर फॉर होम यहां की कांग्रेस के अध्यक्ष थे। अिसी तरह लोनी गांव में भी अेक काश्तकार मारा गया था। हमारे तालुकेके अंदर रजाकारों ने कओी बार अिस आंदोलन को करनेवालों के खिलाफ गोलियां चलाओीं और अुसमें अपने मां, बहनों, बाल-बच्चों की परवाह न करते हुअे लोगोंने कुर्बानियां कीं। मै यह कहूंगा कि अगर अिसी साल हम करोडगिरी को बंद नहीं कर सकते तो अिस हाअुस में कोओी ताकत नहीं है।

[ SHRIMATI MASUMA BEGUM (CHAIRMAN) IN THE CHAIR]

पुलिस अेक्शन के बाद करोडगिरी को खतम करने के बारे में आग्रह किया था, लेकिन अुस वक्त बताया गया कि अेक साल अनुभव होने के बाद हम अिसके बारे में कुछ करेंगे। दूसरे महत्व-पूर्ण सवालों को पहले हमें हल करना होगा। बाद में वेलोडी साहब की मिनिस्ट्री आओी। अुसमे हमारे यहां के चार लोग थे। अुनसे भी हमने दरख्वास्त की, तो हमें बताया गया कि जब हमारी पूरी मिनिस्ट्री हो जायगी, लोगों की मिनिस्ट्री आ जायगी तब हम करोडगिरी को निकाल देंगे। कओी साल बीत गये और बाद में यह भी आश्वासन दिया गया कि १९५४ के आखिर तक हम करोडगिरी को खतम कर देंगे, लेकिन मैंने अभी सुना है कि सेंट्रल गवर्नमेंट से अिजाजत लेकर अेक साल के लिअे अिसको और जारी रखा जानेवाला है। मैं अिसके बिल्कुल खिलाफ हूं। हम करोडगिरी को बंद नही कर रहे हैं, अिसका बहुत बुरा असर देहात के लोगों पर हो रहा है। मैं टाकली गांव मे गया था जहां के काश्तकारों ने करोडगिरी बंद करने के आंदोलन में अपना खून बहाया था..........................................

شری جے وینکٹیشم ( حضوراباد - محفوظ ) - پوائنٹ آف آرڈر - آنریبل ممبرجو بات
کرر ہے ھیں انکے الفاظ کلیر نہیں نکل رہے ھیں - انکو دانت نہ ھونے کی وجہ سےشائد . .

श्री रूखमाजी धोंडीबा पाटील :—यह मेरी गलती नहीं है। दांत लगानेवाले और तोडनेवाले की गलती है। मैं अर्ज कर रहा था कि जब मैं अुस गांव में गया तो सौ दो सौ लोग मेरा भाषण सुनने के लिये जमा हुअे। मैंने अुनसे कहा कि अब हमारी सरकार आअी है, शांति प्रस्थापित हो गअी है, आयंदा साल करोडगिरी भी बंद हो जायगी। लोगोंने मुझ से कहा कि आप अपनी जबान बंद करो और यहां से चले जाओ। आजादी के बाद लोगों की अिस तरह की बात सुनकर मेरा दिल ठंढा हो गया है। मुझे शर्म के मारे सर झुकाकर अुस गांव से निकल जाना पडा। लोगों ने कहा कि अपनी मां-बहनों की अिज्जत संभालने के लिये हमने अपना खून बहाया है और अब आप नाकेदारी सम्हालने के लिये और अुनका साथ देने के लिये कहते हैं। १९५४ साल शुरू हो गया है, मैं सरकारसे पूछुंगा कि आप करोडगिरी कब बंद करनेवाले हैं ? अिस तरह से जिंदा रहकर भी मुर्दे की तरह अिस हाअूसमें बैठना हमारे लिये शोभा नहीं देता। मैं यह कहूंगा कि करोडगिरी खतम होने से जो आमदनी कम होगी वह सेल्स टॅक्स से हम पूरी करवा सकते हैं, लेकिन आज सेल्स टॅक्स डिपार्टमेंट के आफीसर बदनीयती से काम करते हैं। सेल्स टॅक्स से जो करोडों रुपया वसूल होना चाहिये वह आज नहीं हो रहा है। हमारे राज्य के कारोबार सेल्स टॅक्स की आमदनी पर निर्भर हैं। अिसी डिपार्टमेंट के भरोसे पर हम अपने पूरे मसायल तय करनेवाले हैं। आबकारी खाता भी हमको बंद करना होगा, अुसकी भी मांग बहुत जोर की है। फिर अितना रुपया हम कहां से लायेंगे ? हम और हमारे मिनिस्टर अिस सेल्स टॅक्स की तरफ अच्छी तरह से नहीं देख रहे हैं। दूसरे डिपार्टमेंन्टस में भी करप्शन बढ रहा है, लेकिन खामोश बैठकर हम अिन बातों को अब चलने नहीं देंगे। हमारे पूरे हाअुस के लोग अगर अिसकी तरफ ख्याल देंगे तो मुझे विश्वास है, यह बात अब नहीं हो सकती। हर मेंबर का यह फर्ज कि वह सेल्स टॅक्स की तरफ अच्छी तरह से ख्याल दें। करोडगिरी टॅक्स मेहनत करनेवाले काश्तकार और मजदूर देते हैं। सेल्स टॅक्स अच्छी तरह से वसूल किया जाय तो वह पूरी जनता पर आयद होता है। अिसलिये असी सीधीसादी और मामूली मांग को पूरा करने के लिये मैं फायनान्स मिनिस्टर साहब और पूरे कॅबीनेट से अिस्तुदुआ करूंगा कि अिसीसाल में करोडगिरीको खतम करनेकी आप कोशिश करें। अगर नहीं होगा तो जो अिस तरह का बजट बडे बडे अफसरों के अिशारे पर बनाया गया है अुसको हमें आखिर आपके कहने पर पास तो करना ही पडेगा लेकिन वह हमारी पूरी गलती होगी। मैंने पूरी सरहद के आनरेबल मेंबरों से अेक दरख्वास्त पर दस्तखत लेकर वह दरखास्त हुकमत के पास पेश की है। अुसके बारे में ज्यादा बहस करना मैं हाअुस में मुनासिब नहीं समझता, लेकिन मैं अर्ज करूंगा कि कस्टम का मसला हमारी अिज्जत कम करनेवाला मसला हो गया है। अिस पाप्यूलर गवर्नमेंट ने अितने बडे बडे काम किये हैं तो क्या वह अिस मामूली काम को नहीं कर सकती ? जागीरदार, जमीनदार, रूसुमदार, अिनामदार और साथ साथ निजाम साहब के हक को कम करने की ताकत रखनेवाली गवर्नमेंट अगर अिस मामूली कस्टम को खतम करने के बारे में नहीं सोच सकती तो बडे ताज्जुब की बात है। बंबअी और दूसरे प्रांतों में यह करोडगिरी नहीं है। लेकिन हमारे यहां अेक काश्तकार को अपने माल पर ४० या ५० रुपये कस्टम के लिये देने पडते हैं। लोग कहते हैं कि यह मगलाअी है। अब अिस मोगलाअी की काली लकीर,अिस काले सांप की दुम

को हमने काट दिया है लेकिन सिर्फ अिसीमे काम नहीं चलेगा। अुसके बचे हुअे अगले हिस्से को भी निकालने की जरूरत है। फायनान्स मिनिस्टर से मैं कहूंगा कि अब तक यह पोर्टफोलियो आप की तरफ नहीं था, वह अब आपके पास आया है। मुझे आनंद है, आप तजरूबेकार और गरीबों से हमदर्दी रखनेवाले हैं। मैं आपको बहुत बार मुबारकबाद देता हूं, लेकिन मैं प्रार्थना करूंगा कि हमारी अिस मांग को आप मंजूर करें। यह आवाज मेरी नहीं है, यह अुन लोगों की आवाज है जिन्होंने अिसके लिये कुर्बानियां की हैं। गरीब किसान और मजदूर साल भर में अपने बच्चों को और मां-बहनों को कपडा नहीं पहना सकता लेकिन ५०-५० रुपये करोडगिरी के लिये देता है। भारत आज स्वतंत्र हो गया है अैसी हालत में अिस काले सांप को रखने की जरूरत नहीं है। सेल्स टैक्स के आफिसर डिग्रियां हासिल करके हुकूमत की बडी बडी तनख्वाहें लेते हैं, लेकिन अुनको तजुर्बा नहीं है। व्यापारी अुनको फंसाते हैं, वे डायरेक्टर बने हैं लेकिन अुनको जानना चाहिये कि व्यापारी सरकार को किस तरह से डुबाने की कोशिश करते हैं। कोअी व्यापारी लाख रुपये का माल लेता है तो आधे से ज्यादा रकम दूसरों के नाम पर रख देता है और अिस तरह से सेल्स टैक्स डालता है। मैंने हाअुस का काफी समय लिया है, स्पीकर साहब मुझे अिसके लिये माफ करें, लेकिन यह बहुत अहम मांग है। अगर हम कोशिश करें तो अगले साल सेल्स टैक्स से आज जो सिर्फ २ करोड की आमदनी होती है वह ६ करोड तक हो सकेगी अिसके बारे में मुझे संदेह नहीं है। आज सेल्स टैक्स डिपार्टमेंट अपने कारनामों से हुकूमत की अिज्जत को घटा रहा है। अिस डिपार्टमेंट के लोगों को अच्छी तरह से हिदायत दी जाय। अुनसे कहा जाय कि अगर आपसे आयंदा गलती होगी तो आपको बराबर चालान किया जायगा। सैल्स टैक्स की आमदनी बढ जाय तो हम बंबअी प्रांत से भी आगे बढ सकते हैं। बंबअी और मद्रास में जितनी आमदनी हो सकती है तो हमारे यहां क्यों नहीं हो सकती ; लेकिन हम सब को अिसमें हुकूमतकी मदद करनी चाहिये। अिसमें कम्युनिस्ट या यू.पी.पी. पार्टी अिस तरह से पार्टीबाजी का सवाल नहीं है। मैं बंबअी प्रांत के नजदिक का रहनेवाला हूं। वहां के काश्तकारों ने काफी पैसा कमाया लेकिन हमारे काश्तकारों को फायदा नहीं मिल सका। मैं बार बार हुकूमत से प्रार्थना करूंगा कि वह किसी हालत में अिस करोडगिरी को बंद करे। अगर हम हुकूमत चलाने के लायक कहलाते हैं तो अिस मांग की तरफ ध्यान देना होगा। मैं हाअुस से और मिनिस्टर साहब से आखर में अिल्तजा करूंगा कि अिस बजट में जो आयटम अिस सिलसिले में रखा गया है अुसको निकालने की पूरी तरह कोशिश की जाय। और करोडगिरी को खतम करने के बारे में सोचें। अितना कहकर मैं अपना भाषण समाप्त करता हूं।

شری جے - آنند راؤ ( سرسلہ - عام ) میڈم چیرمن - آنریبل ممبرس نے بجٹ پر خیالات کا اظہار کیا ہے - اوس طرف سے یہ کہا گیا کہ گزشتہ کی طرح اب بھی اپوزیشن پارٹی کی طرف سے اسکو پولیس بجٹ کہا جا رہا ہے - یا جاگیر دارانہ بجٹ کہا جا رہا ہے یا زمیندارانہ بجٹ کہا جا رہا ہے - لیکن میں بھی پھر اون ہی باتوں کو (کہنے پر مجبور ہوں جو کہ آنریبل ممبرس آف دی اپوزیشن نے کہی ہیں - میرا خیال ہے کہ بجٹ کا جو نیچر ( Nature ) ہے وہ سیمی فیوڈل ٹائپ ( Semi feudal type ) کا نیچر ہے - یہ میں اس وجہ سے کہتا ہوں کہ ہمارے ریوینیو کے جو ویسی ( Sources ) اور ذرائع ہیں وہ وہی ہیں جو پہلے تھے یعنی اگریکلچر

کسائز ۔ جنگلات وغیرہ ۔ اون ھی سے ھماری آمدنی کا زیادہ حصہ حاصل کیا جاتا ھے اور اس کو جسطرح خرچ کیا جاتا ھے وہ تو صاف ظاھر ھے ۔ اس کو دھرانے کی ضرورت نہیں ۔ یہ خرچہ یا تو منصبداروں ۔ جاگیرداروں اور نظام کو معاوضہ دینے پر خرچ کیا جاتا ھے یا اڈمنسٹریشن پر خرچ کیا جاتا ۔ پراڈکٹیو نیچریا نیشن کنسٹرکشن کے مدات پر یہ رقم خرچ نہیں کی جاتی ۔ در اصل دیکھا جائے تو آمدنی کے جو ذرائع ھیں یعنی اگریکلچر وغیرہ (جن کا میں نے ذکر کیا ھے) وہ انسگنیفیکینٹ نیچر ( Insignificant nature ) کے ھونا چاھئے اور اصل آمدنی تو انڈسٹریز کے ذریعہ ھونی چاھئے ۔ اس قسم کے جو سورسس رھنے چاھئیں وہ یہاں نہیں ھیں ۔ اس قسم کے سورسس کیپٹلسٹ کنٹریز ( Capitalist countries ) مثلا انگلینڈ ۔ امریکہ ۔ کینیڈا وغیرہ میں ھیں ۔ یہاں صرف زراعت پر ھی بھروسہ کیا جائے تو آمدنی کم ھوگی ۔ ایک آنریبل ممبر نے ابھی ابھی کہا تھا کہ کانگریس نے تمام وہ باتیں جو اوس نے اپنے مینی فسٹو ( Manifesto ) میں لکھی ھیں اون پر عمل کر رھی ھے ۔ میں کہونگا کہ آپ کے مینیفسٹو میں یہ نہیں تھا کہ جاگیر داروں کو معاوضہ کے نام پر رقم دیجائیگی ۔ اگر نہ دینے کے متعلق کوئی کہیں تو کانسٹی ٹیوشن کی آڑ لیجائیگی اور کہا جائیگا کہ کسی پراپرٹی کو بلا معاوضہ نہیں لیا جاسکتا ۔ ھم نظام کو صرف خاص کا معاوضہ دینگے کیونکہ سنٹرل گورنمنٹ اور نظام سے معاھدات ھیں ۔ اس قسم کی باتیں اس میں نہیں تھیں پولیس کے سلسلہ میں یہ کہا گیا ھے کہ پہلے کچھ ایسے نا خوشگوار حالات تھے اوسکے پیش نظر ھم آئندہ احتیاط کرنا چاھتے ھیں اس لئے پولیس کے مد میں خرچ کیا جا رھا ھے ۔ واقعہ ایسا نہیں ھے ۔ کمیونسٹ پارٹی نے صاف صاف اپنی پالیسی کا اعلان کردیا ۔ الکشن کے سلسلہ میں اوس نے سنجیدگی سے اپنا لائحہ عمل عوام کے سامنے رکھا ۔ وہ اس قسم کے اکٹیویٹیز ( Activities ) نہیں کررھی ھے ۔ بلکہ جمہوری طریقہ سے آگے بڑھ رھی ھے اور جمہوریت کو فروغ دینا چاھتی ھے ۔ لیکن چونکہ خود آپ کو اپنے پر بھروسہ نہیں اس لئے آپ کہتے ھیں کہ کمیونسٹ پارٹی یا سوشلسٹ پارٹی اس قسم کے اکٹیویٹیز کر رھی ھے ۔ عوام کے مسائل کو حل کرنے کی ھمت آپ میں نہیں ھے ۔ آپ یہ جانتے ھیں کہ عوامی قوتیں آج ابھر رھی ھیں ۔ بیروزگاری اور انڈسٹریز بند ھونے کی وجہ سے ھڑتالیں ھو رھی ھیں دیہاتوں میں جو لیبررس ان امپلائڈ ھوگئے ھیں وہ سٹی میں آرھے ھیں ۔ وہ لوگ بیروزگاری سے پریشان ھوکر اپنے جائز مطالبات کے لئے آپ سے لڑنا چاھتے ھیں ۔ اون کو دبانے کے لئے پولیس کی ضرورت ھے ۔ اسی فکر سے آپ پولیس پر کافی روپیہ خرچ کر رھے ھیں ۔ کہتے ھیں کہ عوام میں ایسی چیزیں نہیں لیکن دوسری پارٹیاں اون کو بھٹکا کر ریویلیوشنری ایکشنس کروانا چاھتے ھیں ۔ لیکن اس سے یہ معلوم ھوتا ھے کہ آپ کو عوام سے خطرہ ھے اور آپ اون کے مسائل حل نہیں کرسکتے ۔ یہ صاف بات ھے ۔ ان امپلائمنٹ کی جو بھیانک صورت پورے ھندوستان اور حیدرآباد میں آپ دیکھتے ھیں اوس کا مقابلہ کرنے کے لئے آپ نے ایسے طریقہ اختیار نہیں کئے کہ ایک

دو سال میں اوس کا انسداد ہوسکے ۔ ایک طرف تو اسکلڈ ان امپلائمنٹ ہے اور دوسری طرف غیر فنی لوگ یعنی لیبررس وغیرہ کو امپلائمنٹ نہیں مل رہا ہے حکومت کا یہ کہنا کہ روزگار حاصل کرنے کے لئے اتنے لوگوں نے درخواستیں دی ہیں اور اتنے لوگوں کو ہم نے روزگار دیا یہ صحیح نہیں ہے ۔ ہزاروں لوگ ایسے ہیں جنہوں نے آپ کے پاس درخواستیں نہیں دی ہیں ۔ واقعات ہمارے سامنے صاف ظاہر ہیں ۔ عوام کی پرچیزنگ کیپا سیٹی بڑھانے کے لئے ہم لازمی طور پر دیش کو انڈسٹریلائز (Ii dustrialise ) کرنا چاہئے ۔ انڈسٹریز بڑھانا چاہئے تاکہ بیروزگاری کا مسئلہ حل ہوسکے ۔ اگر انڈسٹریز کو ترقی دیجائیگی تو ایجوکیٹیڈ اور غیر تعلیم یافتہ بیروزگاروں دونوں کی ایک حدتک اس میں کھپت ہوسکتی ہے اور ہماری قومی دولت میں اضافہ ہوسکتا ہے ۔ ممکن ہے ٹریژری بنچس کے آنریبل ممبرس یہ کہیں کہ بجٹ سے لینڈ کا مسئلہ حل نہیں ہوگا ۔ بلکہ اس کے لئے تو ہم نے قانون لایا ہے ۔ لیکن میں کہونگا کہ آپ کے اوس قانون سے بھی مسئلہ حل نہیں ہوسکتا ۔ ہزاروں لاکھوں ایکر زمین لوگوں نے آپس میں تقسیم کرلی ہے ۔ بہت سے لوگوں نے اپنی زمینات کو بیچ کر ہزاروں روپیہ اپنے پاس رکھ لئے ہیں ۔ یہ چیز آپ بھی جانتے ہیں ہم بھی جانتے ہیں۔ امید نہیں کی جاسکتی کہ لینڈ اکویزیشن سے دوسرے لوگوں کو زمین ملیگی ۔ یہ البتہ ہوسکتا ہے کہ جن لوگوں نے زمینات بیچی ہیں اونکو اپنا روپیہ انڈسٹریز میں لگانے کے لئے ترغیب دیجائے ۔ اس سے قومی دولت میں تھوڑا بہت اضافہ ہوسکتا ہے ۔ اور ان امپلائمنٹ بھی دور ہوسکتا ہے ۔ اس سے قوت خرید بھی بڑھیگی ۔ ہمارے پلاننگ کے تحت پرائویٹ کپٹل کو بھی انڈسٹریز میں لگانے کی ترغیب دیجانی چاہئے زمینداروں نے اپنی اراضیات بیچ کر ہزاروں روپیہ پیدا کرلئے ہیں ۔ جاگیر دار وغیرہ کے پاس بھی دوسرے طریقوں سے جمع کیا ہوا روپیہ ہے ۔ اس کو انڈسٹریز میں لگانے کی ترغیب دینا چاہئے ۔ ہماری پارٹی نے یہ صاف صاف کہدیا ہے پرائویٹ کپٹل کو ایک دم ضبط کرکے نیشنلائزیشن کے لئے پلان نہیں بنایا جاسکتا ہم کو رفتہ رفتہ اور تدریجی طور پر آگے بڑھنا چاہئے ۔ پرائویٹ سکٹر کو مدد دیتے ہوئے جسطرح کہ چائینا میں ہوا آگے بڑھنا چاہئے ۔ اس وقت جو انڈسٹریز ہیں وہ بدیشی لوگوں کے ہاتھ میں ہیں ہٹی گولڈ مائنس اور سنگارینی کالیریز کا مینیجمنٹ انگریزوں کے ہاتھ میں ہے ۔ سرسلک کے متعلق آپ کی جانب سے یہ کہا گیا کہ ہم نے برلا کو اس لئے دیا ہے کہ وہ اچھی طرح چل سکے ۔ ممکن ہے پٹیل یا پنڈت جی کی سفارش لائے ہونگے حالانکہ مقامی لوگ اوس کو لینے کے لئے تیار تھے ۔ اون سے اس کے متعلق تصفیہ نہیں کیا گیا ۔ اون کو اس سے استفادہ کا موقع نہیں دیا گیا۔ بلکہ برلا صاحب کو جو ہندوستان کے ایک بہت بڑے کیپٹلسٹ ہیں اون کو موقع دیا گیا ہے ۔ اسی طرح چار مینار فیکٹری آئی ۔ یل ۔ ٹی ۔ ڈی کے سپرد کی گئی ہے ۔ اس وقت کوئی انڈسٹری ایسی نہیں ، جو یہاں کے پبلک انٹرپرائزس کے تحت ہو ۔ چند انڈسٹریز ایسی بھی ہیں جن میں ہاف

مینیجمنٹ ہمارا اور ہاف مینیجمنٹ دوسرے لوگوں کا ہے یا اون کے سپرویژن میں ہے۔ میری معلومات کی حدتک میں کہہ سکتا ہوں کہ بہت کم انڈسٹریز ایسی ہیں جو پرائیویٹ سکٹر سے تعلق رکھتی ہیں ۔ اگر یہی صورت حال رہے تو انڈسٹرلائزیشن ہوسکتا ہے اور نہ ملک آگے بڑھ سکتا ہے ۔

میں خاص طور پر بیسک ایجوکیشن ( Basic Eduaction ) کی جو گورنمنٹ پالسی ہےاس پر تبصرہ کرنا چاھتاھوں ۔ عوام کو یہ طریقہ بتایا گیا ہے ہم اسٹوڈنٹس ( Students ) کو ہاف ٹائم ( Half time ) پڑھائینگےاور ہاف ٹائم مختلف پیشوں مثلا بڑھئی. درزی لوھار ۔ کمہار جولائی وغیرہ کی تعلیم دیں گے ۔ گویا کم سن بچوں کو جن کی عمریں ۱۰ - ۱۱ سال کی ہیں اس کی تعلیم دلانا مقصود ہے میں پوچھنا چاھتاھوں کہ کیا اس نمونہ پر تعلیم دیجائے تو کوئی صنعتی ترقی ملک میں ہوسکتی ہے ۔ اس طرح کی ترغیب دیکر آپ کس قسم کا سماج تیار کرنا چاھتے ہیں ۔ کیا اس کے بعدسلف سفیشیٹ ( Self-sufficient ) ہوسکیں گے اگر آپ کاخیال یہ ہے کہ وہ سلف سفیشنٹ ہوں گے جیسا کہ کہا جارہا ہے تو میں کہوں گا کہ یہ ساری باتیں کہنے اور سننے کی ہیں ۔ عام فہم آدمی کو تو یہ باتیں اچھی معلوم ہوں گی لیکن اس کے نتائج برے نکلیں گے ۔ یہ کوئی سائینٹیفک ( Scientific ) طریقہ نہیں ہے کہ محض لیبر کی تعداد کو بڑھایا جائے ۔ ایسے بچے جو نکلیں گے وہ چائلڈ لیبر میں آئیں گے جن کی جسمانی حالت بھی اچھی نہ ہوگی اوروہ کسی فن میں بھی تیار نہ ہوسکیں گے ۔ اور اگر کوئی اپنے خاندانی پیشے سیکھنا چاہےتووہ خود اپنے گھر میں سیکھ سکتا ہے ۔ لیکن آپ ٹریننگ دیں گے تو ا ن کی صحت دن بدن گرتی جائیگی ۔ جن پیشوں کی ترغیب دیجا رہی ہےآخر وہ کونسے پیشے ہیں ۔ اس کے کیا اثرات ہوں گے اس پر غور کرنا ضروری ہے ۔ سلف اکانمی ( Self economy ) پالیسی جو پہلے زمانے میں تھی کیا آج ہم دستی مشاغل سے آج کی ضروریات کی تکمیل اسی طرح کرسکتے ہیں ۔ آج جبکہ ساری دنیا ایک ملک کے مانند ہےایک گھر کے مانند ہے ۔ حمل و نقل کے ذرائع بڑھ گئے ہیں ۔ آمد و رفت کی سہولتیں بڑھ گئی ہیں ایسی صورت میں ایسے زمانے میں کیا ان باتوں سے کوئی فائدہ ہوسکتا ہے ۔ اس سے محض یہ ہوگا کہ کامپی ٹیشن ( Competition ) میں ہم ایک اور اضافہ کرسکتے ہیں ۔ لوگوں کو ہم بیاک ورڈ ( Backward ) یعنی رجعت پسندی کی طرف لے جارہے ہیں ۔

آپ نے اپنے اصولوں کو گاندھین تھیری ( Gandhian Theory ) وغیرہ وغیرہ کتنے پیارے پیارے نام دئے ہیں لیکن اس کا خیال نہیں کیا جاتا کہ اگرہم ان اصولوں پر آج ان حالات میں عمل کریں تو ہماری حالت اور بدتر ہو جائیگی ۔ اس لئے میں عرض کروں گا کہ مجھے ایجوکیشن کی اس پالیسی سے بالکل اختلاف ہے جو آئندہ تمام اضلاع میں پھیلائی جانے والی ہے ۔ مجھے اس میں بھی شبہ ہے کہ یہ سرسبزھوگی ۔

میں سمجھتا ہوں کہ یہ اسکیم سر سبز نہیں ہوسکتی - بجائے اس کے کہ میکانا ئز طریقہ
پر اپنی افیشینسی کو بڑھائیں ہم پیچھے کی طرف جارہے ہیں - اس سے ہماری خوش
حالی نہیں بڑھ سکتی - دوسری چیز یہ ہے کہ وہاں شفٹ سسٹم ( Shift system )
نافذ کیا جارہا ہے یعنی دو شفٹ میں تعلیم دیجائیگی - صبح میں ایک بیاچ ( Batch )
اور دوپہر میں دوسرا بیاچ . اس طرح گورنمنٹ کا ارادہ ہے کہ کم از کم خرچ میں
زیادہ سے زیادہ لوگ تعلیم حاصل کرسکیں اور ساتھ ساتھ پیشہ ورانہ تربیت بھی ہوجائے
لیکن کیا اس طرح عمل کیا جائے تو ٹیچرس پر بہت زیادہ بار نہیں ہوگا - ایک بیاچ کو
صبح سے شام تک پڑھا نے اور ایک بیاچ کو صبح میں اور دوسرے بیاچ کو شام میں
اس طرح دو بیاچس کو صبح سے شام تک پڑھانے میں بہت بڑا فرق ہے یہ کوئی سیکل
نہیں ہے کہ صبح سے شام تک میں سوار رہا اور شام میں زید کو دیدیا یہ مشنری
( Machinary ) نہیں ہے ٹیچر کا دماغ ہے - اتنا زائد بار کیا وہ برداشت
کرسکیے گا - میں سمجھتا ہوں کہ یہ اس کی قوت برداشت سے باہر ہے - انسان کے ساتھ
مشین کا سا سلوک کرنا کچھ ٹھیک بات نہیں ہے - میرا پرپوزل یہ ہے کہ اگر آپ کو
تعلیم دینا ہے تو ٹکنیکل ایجوکیشن دیجئیے جیسے اگریکلچر - ویٹرنری - مڈیکل وغیرہ
ایسے لڑکوں کو اس میں شریک کیجئیے جو دسویں کلاس تک پڑھے ہوں - ان کو
ان سبجکٹس ( Subjects ) میں تعلیم دلا کر ڈپلوما ( Diploma )
دیا جاسکتا ہے - انٹر ( Inter ) کے بعد کسی کورس ( Course )
کو لینے کے بجائے میٹرک کے بعد ان کو ان مضامین کی تعلیم کے لئیے داخلہ ملنا
چاہیئے - ایم - بی - بی ایس بننے کے لئیے ۲۴ - ۲۵ سال تک انتظار نہیں کیا جاسکتا
ملک کے حالات کے لحاظ سے یہ کہا جاسکتا ہے کہ میٹرک کے بعد تین سال کا کورس رکھکر
بی - اے کی ڈگری دیدی جائے تاکہ ہم کم وقت میں زیادہ سے زیادہ ٹکنیشنس
( Technicians ) پیدا کرسکیں اور اپنے ضروریات زندگی کو پورا کرسکیں
ایسی صورت میں ٹکنیکل ایجوکیشن کو فروغ دینے میں دنیا کے ساتھ ہم بھی آگے
بڑھ سکیں گے - ورنہ زمانہ تو آگے بڑھ جائیگا اور ہم گاندھین فلاسفی
( Gandhian Philosophy ) کو لیکر چلیں تو اس سے نقصان ہوگا - اور
بیاک ورڈ ہو جائیں گے -

The bell was rung.

میں سمجھتا ہوں کہ میں نے زیادہ وقت نہیں لیا ہے - پانچ منٹ میں ختم کردونگا -

اسکے بعد میں لوکل باڈیز کے تعلق سے گورنمنٹ کی جو پالیسی ہے اس پر تبصرہ
کرونگا - میونسپالیٹیز ( Municipalities ) میں ٹاؤن کمیٹیوں کے
نامینیشنس ( Nominations ) کے بارے میں احتجاج کیا گیا اور ریپریزنٹیشن
( Representation ) کئیے گئیے تو یہ تیقن دیا گیا کہ اسپر ہمدردانہ غور
کیا جائیگا - دیشپانڈے صاحب - راجہ رام صاحب اور دوسرے آنریبل ممبرس جنہوں

سابقہ منسٹر صاحب سے ملے تھے تو انہوں نے چیف منسٹر صاحب سے مشورہ کے بعد یہ وشواس دلایا تھا اور یہ وعدہ کیا تھا کہ آئندہ جب نامنیشنس ہونگے تو اتنی احتیاط برتی جائیگی کہ جو پارٹی میجاریٹی ( Majority ) میں ہے اسکو میناریٹی ( Minority ) میں لانے کی کوشش نہ کی جائیگی - اور دوسری بات یہ بتائی گئی تھی کہ نامنیشنس میں جو گورنمنٹ آفیسرس ہیں وہ غیر جانب دار رہینگے - اس کا وشواس دلایا گیا تھا - لیکن آج جب واقعات کو سامنے رکھا جاتا ہے کہ کسطرح وشواس دلا کر اوس سے پھر گئے ہیں اور جب اسطرف توجہ دلائی جاتی ہے تو اسپر کوئی توجہ نہیں کی جاتی ۔ ہم آج دیکھ رہے ہیں کہ نامنیشن میں ایسے لوگوں کو لیا جا رہا ہے جو کانگریس کے پٹھو ہیں اسکا نتیجہ یہ ہے کہ حال حال میں ویملواڑہ میں جو الکشنس ہوئے وہاں پی - ڈی - ایف نے ٥ نشستیں حاصل کیں - اور دو نشستیں کانگریس کو ملیں اسکے باوجود ایک آدمی کو کسی طرح بھٹکا کر اپنے میں ملالیا گیا - جہاں کہیں کانگریس نے نامنیشن کیا وہ پورے گورنمنٹ کے نمائندہ تھے اور ان لوگوں نے اپنی وفاداری کا ثبوت دیا - اسی طرح بھونگیر وغیرہ کی مثالیں گذشتہ سیشن میں دیگئی ہیں - میں اس مسئلہ کو اسلئے دہرا رہا ہوں کہ وشواس دلانے کے بعد بھی یہ سلوک کیا گیا ہے - کورٹلہ تعلقہ جگتیال میں ایسے لوگوں کو نامنیشن میں لیا گیا ہے جو زمینات بیچکر کورٹلہ آئے ہیں اور مستاجر آبکاری ہیں جگتیال کے یہ صاحب کانگریس پریسیڈنٹ کے عزیز ہیں اسلئے انکو نامنیٹ ( Nominate ) کرایا گیا ہے - نہ صرف یہ بلکہ انکے گماشتے کو بھی نامنیٹ کیا گیا ہے - حالانکہ مقامی اعتبار سے انکو کوئی تعلق نہیں ہے - بڑے مستاجر کو نمائندگی دیگئی تو انکے گماشتے کو بھی نمائندگی دیگئی - کیا اس گاؤں میں کوئی پبلک نمائندگی کرنے والے اوس گاؤں کے آدمی نہیں تھے - اس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہاں کے کانگریس آرگنائیزرس نے جسطرح کا مشورہ دیا اسپر عمل کیا گیا - تعاون عمل کا یقین دلانے کے باوجود اسطرح کا عمل کیا گیا ہے - وڑپلی میں نامنیشن ہوا - وہاں یہ کیا گیا کہ ایک پولیس سب انسپکٹر کو نامنیشن میں لیا گیا - کیا یہی پبلک کی نمائندگی ہے - وشواس دلانے کے باوجود میونسپالیٹیز میں پولیس سب انسپکٹر کو نمائندگی دیگئی ہے - کیا یہ طریقہ صحیح ہوسکتا ہے -

मिनिस्टर फार फायनान्स, कस्टम्स, स्टाटिसटिकस, कामर्स अँड अिंडिसट्रीज. (श्री. वि. के. कोरटकर) :—जिस शक्स के बारे में आप बता रहे हैं वह अभी कामपर रुजू है क्या ? या अुसने पेनशन ले लिया है ?

شری جے آنند راؤ - میں تو اسکا امتیاز نہ کرسکا کہ وہ برسر خدمت ہیں یا کیا -

چیف منسٹر ( شری بی - رام کشن راؤ ) وہ ریٹائیر ( Retire ) ہونگے -

شری جے - آنند راؤ - جی نہیں - میں پوچھتا ہوں ایسی صورت میں جمہوریت کو کسطرح فروغ ہوسکتا ہے - پبلک کے نمائندوں کو لینے کی جو پالیسی حکومت کی

ہونی چاہئے وہ نہیں ہے - ایسی صورت میں اپوزیشن کا تعاون کسطرح حاصل کیا جاسکتا ہے - میں حکومت سے کہونگا کہ وہ اس بارے میں توجہ دے - کیونکہ تیقن دئے جانے کے باوجود یہ چیزیں نہیں ہورہی ہیں - کیبینٹ کے ڈسیشن کی برابر تعمیل نہیں ہورہی ہے - اس جانب توجہ دینا ضروری ہے - اتنا کہتے ہوئے میں اپنی تقریر ختم کرتا ہوں -

***شری جی - سر ی راملو** ( منتھنی) میڈم چیرمن - آج ایوان کے سامنے ۵۵-۱۹۵۴ ع کا بجٹ پیش ہے- اس پر تقریر کرتے ہوئے ابھی ابھی اس جانب کے ایک آنریبل ممبر نے یہ اعتراض کیا کہ بجٹ پر جو تقریریں ہورہی ہیں وہ وہی پرانی رٹ ہے بہتر ہوتا اس کا ایک ریکارڈ تیار کرلیا جاکر وقتاً فوقتاً بجایا جاتا - میڈیم اسپیکر سر - اس سلسلے میں میں یہ عرض کردینا چاہتا ہوں کہ ہمارے سامنے راج پرمکھ کا اڈریس آیا - اس کے بعد سپلمینٹری ڈیمانڈس آئے - اس کے بعد بجٹ اسپیچ ہوئی - اس کے بعد یہ بجٹ ہمارے سامنے آیا - ان چاروں میں بھی ہمیں وہی باتیں نظر آئیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ کانگریس کس رخ چل رہی ہے- ان چاروں میں بھی تقریباً وہی چیزیں ہیں- اس لئے اس پر بحث کے دوران میں وہی باتوں کا ذکر کرنا کوئی تعجب کی بات نہیں کیونکہ کوئی شخص کتنی بھی معلومات رکھنے والا ہو اس کو اس دائرہ میں آنا پڑتا ہے - اس سلسلے میں میں پنڈت جواہر لال نہرو کا کوٹیشن کوٹ کرتا ہوں - انہوں نے ریسرچ لیبوریٹری ( Research Laboratory ) کا افتتاح کرتے ہوئے فرمایا کہ میں بمبئی سے آرہا ہوں - اور آتے ہوئے تین چار میٹنگس میں مجھے سائنس اور سائنس کے کے کاموں پر بھی اظہار خیال کرنا پڑا - تو یہ کوئی اچنبہ کی بات نہیں اگر وہی معلومات اور سنٹنسس کا یہاں اعادہ کروں - یہ اپالوجی( Apology ) پیش کرتے ہوئے انہوں نے تقریریں کی - یہاں چیف منسٹر ہوں یا کوئی اور جب اسمبلی میں کوئی مسئلہ اسی رنگ میں آتا ہے تو ان ہی باتوں کا اعادہ کرنا پڑتا ہے - اس کا یہ مطلب نہیں کہ پورے کے پورے پیراگرافس ( Paragraphs ) دھرائے جائیں- میرا یہ منشأ نہیں ہے - میں یہ رزرویشن رکھ رہا ہوں - آنریبل ممبرس کے اعتراض کا یہ جواب دیتے ہوئے میں آگے بڑھتا ہوں -

مجھے اس بجٹ کو سراہنے میں کوئی شک نہیں ہے - میں آنریبل فینانس منسٹر کی بہت عزت کرتا ہوں -وہ تیاگی ہیں- دیش کے لئے انہوں نے بہت کام کیا ہے -وہ عوام کے کشٹ کو دور کرنے کے خیالات رکھتے ہیں- مجھے آنریبل فینانس منسٹر کو دھنیا واد دینے میں کوئی ھچکچاھٹ محسوس نہیں ہوتی - مگر اس بجٹ کے تعلق سے ان کا تیاگ ان کا کشٹ کہاں تک بجٹ پر اثر کرسکتا ہے میں اس کو سمجھ نہ سکا - شخصی طور پر میں ہرروز ان کے گھر جاکر بھینٹ کرسکتا ہوں - لیکن بجٹ کو وہ کہاں تک بدل سکے ہیں مجھے یہ پوچھنا ہے- ابھی ابھی اس جانب سے ایک عمر رسیدہ آنریبل ممبر نے بڑے جذبہ کے ساتھ تقریر کی اور انہوں نے ہم سے زیادہ کانگریس پر کیچڑ اچھالا انہوں نے کانگریس سے متعلق ہم سے زیادہ کہا - یہ حقیقت ہے کہ کسم سے جتنا کچھ

کشٹ ہو رہا ہے۔ ایسا نہونا چاہئیے تھا۔ آخر میں انہوں نے دھنیاواد دیا۔ اس جانب کے آنریبل ممبرس میں یہی بات ہے کہ کبھی گرم ہو جاتے ہیں اور کبھی نرم ہوجاتے ہیں اس کے برخلاف ہم صرف حقیقت کو جانتے ہیں اور حقیقت ہی کو کہنا چاہتے ہیں۔ اسی پر چلنا چاہتے ہیں۔ اس میں سائیڈ ٹراک کرنے کی ضرورت ہم محسوس نہیں کرتے۔ جو کچھ ہے صاف سیدھا بولتے ہیں۔ یہاں ۱۰ کی میجارٹی سے آپ جو حکومت کر رہے ہیں جس کی وجہ سے اپوزیشن کی بات کو ایک آنہ بھی نہیں مانتے خیر یہی آپ کی ڈیموکریسی ہے۔ لیکن جب ٹراونکور یا آندھرا میں کچھ کشٹ سامنے آتا ہے تو اس وقت آپ اپوزیشن سے ملنا چاہتے ہیں۔ اس وقت اپوزیشن کا خیال آتا ہے۔ اس وقت ملکر کام کرنے کا جذبہ پیدا ہوتا ہے۔ کیا ہی اچھا ہوتا اگر یہی ملکر کام کرنے کا جذبہ اس وقت بھی آپ میں رہتا جب کہ آپ میجارٹی میں ہوں۔ کیا ہی اچھا ہوتا اگر آپ ملے جلے خیالات کے ساتھ اپنا مینی فسٹو بناتے۔ اس لئے کہ ہم تو کامن میان ( Common man ) اور اس شخص کو فائدہ پہنچانے کی کوشش کرتے ہیں جو جھونپڑی میں بیٹھا ہوا ہے۔ نازک وقت پر تو آپ کو اپوزیشن سے سہیوگ حاصل کرنیکا خیال آتا ہے۔ لیکن اگر میجارٹی میں رہکر آپ اسی سہیوگ کے جذبہ سے کام کرتے تو ہم آپ کو ضرور سراہتے۔ میں اس بجٹ کو کس زبان سے سراہوں۔ میں کئی دنوں تک اس بارے میں چھان بین کرتا رہا۔ لیکن مجھے ایسی کوئی چیز نظر نہیں آئی جس سے یہ بجٹ عوامی بجٹ معلوم ہوسکے۔ یہ بات تو نہیں ہے کہ مجھے سراھنے کی بات نہیں آتی۔ لیکن اس میں خود کوئی ایسی بات نظر نہیں آتی جس کی وجہ سے اس کو سراہا جاسکے۔ اس سال ریوینیو اسٹس ( Revenue Assets ) ۲۸ کروڑ ہیں۔ اس میں سے نیشن بلڈنگ کے کاموں پر ۳ء۱۴ فیصد ہیں تو میں کس منہ سے اس کی تعریف کروں۔ آدھے سے زیادہ رقم تو اڈ منسٹریشن اور اسٹبلشمنٹ پر خرچ ہورہی ہے۔ ایسی صورت میں اس کو کس طرح عوامی بجٹ کہا جاسکتا ہے۔ آج کے بڑھتے ہوئے مسائل کے لحاظ سے آپ نے نیشن بلڈنگ کے کاموں کو کتنی اہمیت دی ہے اس کا اندازہ ہمیں ہوجاتا ہے۔ اہم مسئلہ کو پہلے ترجیح دینا چاہیئے اور جو دوسرا اہم مسئلہ ہے اس کو بعد میں ترجیح دینا چاہیئے۔

First things must be given the first place and second things second.

لیکن یہ اصول بجٹ کے تیار کرنے میں ملحوظ نہیں رکھا گیا ہے۔ بجٹ تو ہرسال تیار ہوتا ہی ہے۔ نظام کے زمانے میں بھی تیار ہوتا تھا اب بھی تیار ہوتا ہے۔ لیکن یہ آپ کے مینی فسٹو یا آپ کی ائیڈیالوجی ( Ideology ) کے لحاظ سے نہیں ہے۔ کیونکہ اس کو کیبنٹ نے تو نہیں بنایا ہے۔ وہی کھچڑی جو سیکریٹریٹ سے پک کر آئی اسی کو چالیا گیا اور اسکا ذائقہ لے رہے ہیں۔ آپ کے مینی فیسٹو میں کیا تھا آپ کی ان اسپیچس میں کیا تھا جو آپ نے جھونپڑیوں میں رہنے والے لوگوں

کے سامنے کی تھیں۔ کیا وہ باتیں بھول گئے ۔ اگر ان باتوں کو ملحوظ رکھکر انہیں بجٹ میں نچوڑا جاتا تو اس سے عوامی مشکلات دور ہوتیں۔ لیکن اس کے برعکس ہم آج بجٹ میں دیکھ رہے ہیں وہی اسٹیابلشمنٹ چارجس ہیں وہی

Pay of officers, Travelling Allowances, House rent Allowances, Menial staff etc.

ہے ۔ ہر ایٹم میں ہم یہی دیکھ رہے ہیں ۔ لیکن عوام کی ترقی پر کیا خرچ ہورہا ہے یہ بات کہیں نظر نہیں آتی ۔ یہاں سے وہاں اسٹیابلشمنٹ ہی اسٹیابلشمنٹ پر خرچہ ہورہا ہے ۔ مثال کے طور پر میں وھیکلس ٹیکس ( Vehicles Tax ) کے بارے میں عرض کرونگا کہ اس سے آمدنی ایک لاکھ ۱۶ ہزار بتائی گئی ہے ۔ اور اس کے لئے برابر اتنی ہی رقم خرچ کی جاتی ہے ایسی صورت میں میں پوچھتا ہوں کہ اتنی رقم صرف کرکے اتنی ہی رقم وصول کرنا کہانتک مناسب ہے ۔ بلا وجہ وصول کرنے کی درد سری کیوں مول لی جائے ۔ اسی طرح دوا خانوں کا اسٹابلشمنٹ ہے ۔ دوا خانوں کے اسٹاف پر تقسیم کی جانے والی دواؤں کی قیمت سے زیادہ خرچ کیا جاتا ہے ۔ یہ اندھیری کوٹھری میں کیا ہورہا ہے ۔ جسطرح راج پرمکھ نظام کے دور حکومت میں لوگوں کو فائدہ پہنچانے کے لئے من مانے خرچ کیا جاتا تھا اسی طرح اب بھی آنکھ بند کرکے اندھیری کوٹھری میں عمل ہورہا ہے ۔ آپ کے دلوں میں جو جذبہ ہے اسکے تحت آپ اپنا مینیفسٹو تیار کرتے ہیں ۔ لیکن بجٹ اور راج پرمکھ کے اڈریس کی جانب دیکھیں تو وہ جذبہ ہمیں نظر نہیں آتا ۔ سکرٹریٹس کے لئے اتنا خرچ ہوتا ہے بے آف منسٹرس پر اتنا خرچ ہوتا ہے ۔ گو تین منسٹرس نکالدئے گئے ہیں لیکن ایک نیا ڈپارٹمنٹ ڈائرکٹوریٹ آف انسپکشن اینڈ اکونٹس کھولا گیا ہے ۔ اس کے لئے ۵ لاکھ روپئے رکھے گئے ہیں۔ ٹیننسی کمیشن کے لئے ۱۰ لاکھ کا ایک نیا مدآگیا ہے ۔ میں یہ نہیں کہتا کہ یہ نہیں ہونا چاہئے تھا ۔ اگر عزم ہوتو سب کچھ ہوسکتا ہے ۔ جو باتیں ہوتی ہیں تو وہ ہوکر ہی رہینگی ۔ اگر نہیں ہونگی تو آپ کے بقاکا سوال بھی پیدا نہیں ہوتا ۔ جو کچھ کیا جاتا ہے وہ سمجھ بوجھ کر ہی کیا جاتا ہے ۔ آنریبل ممبر نے کہا کہ مینی فسٹو ہمارے سامنے ہے ۔ لیکن ۲۲ ہزار دیہاتوں میں جو کسان اور انکے بیل تکالیف میں مبتلا ہیں زمین کی پیدا وار کی حالت گھٹ رہی ہے انہیں فروغ دینا آپ کے مینی فیسٹو میں ہے ۔ ایک آنریبل ممبر نے کہا کہ ہمارا بجٹ بالکل اسی نمونے پر بنا ہے ۔ تو کیا میں یہ سمجھوں کہ آپ کا مینیفسٹو ھی یہی ہے ۔ جسکا آئینہ یہ بجٹ ہے ۔ کیا آپ وہی نظام کی اندھیری کوٹھری میں رہنا چاہتے ہیں جس کے خلاف آپ اور ہم لڑے ہیں۔ اسی زمانے کے بجٹ کو آپ نے اپنے مینی فیسٹو سے جوڑ دیا ۔ اسطرح سے کہ پولیس ایکشن سے پہلے کا راج اور یہ بجٹ دونوں برابر ہیں اس سے تو یہی ثابت ہونا ہے ۔ اسلئے میں کہونگا کہ بجٹ مینی فسٹو کے مطابق ہے کہنا زمین اور آسمان کو ملانا ہے ۔ آپ یہاں صرف ۴۱ فیصد نیشن بلڈنگ پر خرچ کررہے ہیں تقریباً دو تہائی حصہ اپنے اڈمنسٹریشن اور پولیس وغیرہ پر خرچ کر رہے ہیں ۔ کیا یہ وہی ڈھانچہ نہیں ہے ۔ کیا اسی کے

آپ نے الکشن لڑا تھا - خواہ وہ جائز طریقوں سے ہوا ہو یا ناجائز طریقوں سے اس کا جو مینیفسٹو تھا کیا یہی تھا - اس سے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہماری حکومت لرز رہی ہے اور کسی نہ کسی دن ٹوٹ کر رہیگی - ہم دیکھتے ہیں کہ ۵۱ - ۵۲ میں ریوینیو انکم ۲۹۸۷۳۹۰۰۰ ہے ۵۲ - ۵۳ء میں ۲۶۶۳۹۴۰۰۰ ریوینیو انکم ہوتی ہے - ۵۳ - ۵۴ء میں ۲۵۹۲۵۰۰۰۰ ریوینیو انکم ہوتی ہے - اسکے بعد ۵۴ - ۵۵ء کا اسٹیمیٹ ہمارے سامنے پیش ہوتا ہے - اسٹیمیٹس کے بارے میں مجھے یہ کہنا ہے کہ گو اسٹیمیٹس بنانے والے بڑے بڑے ڈگری ہولڈرس بڑے تجربہ کار ہوتے ہیں لیکن اسٹیمیٹس کبھی درست نہیں ہوتے - اگر کسی پھٹانے بیچنے والے کے سامنے پیش کریں تو وہ بھی یہی کہیگا کہ یہ کسطرح کا اسٹیمیٹ ہے - اتنے بڑے بڑے ایٹمس دئے گئے ہیں - بڑے بڑے ہیڈنگس ( Headings ) دئے گئے ہیں - جلد بندی کی گئی ہے - لیکن اسٹیمیٹ اور ریوائیزڈ اسٹیمیٹ میں زمین آسمان کا فرق ہو جاتا ہے - وہ یہی کہیگا کہ صحیح اعداد معلوم کرنے کی تمیز ھی نہیں - اس میں شک نہیں کہ اسٹیمیٹ میں کچھ کمی زیادتی کی گنجائش ہوسکتی ہے - لیکن اسٹیمیٹ اور حقیقی خرچ میں زمین آسمان کا فرق ہو جاتا ہے - اس سے معلوم ہوتا ہے کہ حالات کا صحیح جائزہ نہیں لیا جاتا - تنگبھدرا پراجکٹ کے پاس کوائیریز ( Quaries ) کا اسٹیمیٹ بنایا جاتا ہے تو اگر سافٹ سوائیل ( Soft soil ) کی جگہ ہارڈ سوائیل ( Hard soil ) رکھدیا جائے تو اس ایک لفظ کے اندازے کی غلطی سے لاکھوں کا فرق آجاتا ہے - کیونکہ وہاں جا کر تو نہیں دیکھا جاتا یہیں بیٹھے بیٹھے اندازہ لگایا جاتا ہے جسکے نتیجہ کے طور پر لاکھوں کے فرق سے اسٹیمیٹ بنایا جاتا ہے -

---

*The House then adjourned till Half Past Two of the Clock on Wednesday, the 10th March, 1954.*

---